ہفت روزہ

# خدام الدین لاہور

بیاد

شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی

شیرانوالہ دروازہ لاہور

۲۹ رمضان المبارک ۱۴۰۴ھ

۲۹ جون ۱۹۸۴ء

یکے از مطبوعات انجمن خدام الدین ○ لاہور

# احادیث الرسول صلی اللہ علیہ وسلم

اسعد قادری

## اچھا اور برا انسان

اِنَّ رَجُلاً قَالَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ اَیُّ النَّاسِ خَیْرٌ؟ قَالَ طَالَ عُمُرُہٗ وَحَسُنَ عَمَلُہٗ قَالَ فَاَیُّ النَّاسِ شَرٌّ قَالَ مَنْ طَالَ عُمُرُہٗ وَسَاءَ عَمَلُہٗ۔ (ترمذی عن ابی بکرۃ ابواب الزھد)

ترجمہ: ایک آدمی نے عرض کیا۔ اے اللہ کے رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) سب سے اچھا انسان کون ہے؟ آپؐ نے فرمایا۔ جس کی عمر لمبی اور عمل اچھا ہو۔ پھر اس نے پوچھا سب سے برا انسان کون ہے۔ آپؐ نے فرمایا جس نے عمر لمبی پائی اور برے اعمال میں مبتلا رہا۔

لمبی عمر باعث رشک ہے اگر خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت میں گزری ہو۔ جو شخص ہر معاملہ میں خدا کی رضا کو پیش نظر رکھتا ہو وہ نیکیوں کا بہت بڑا ذخیرہ جمع کر لیتا ہے اور اس شخص کی بدبختی ہے کہ جس کی طویل زندگی خدا کی نافرمانی اور بغاوت کے دریا میں غرق ہو چکی ہو اور وہ آخرت میں نافرمانی کا بھاری بوجھ اپنی کمر پر لادے جاتے

## دنیا سے محبت کرنے کا نقصان

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہ علیہ وسلم مَنْ اَحَبَّ دُنْیَاہُ اَضَرَّ بِاٰخِرَتِہٖ وَمَنْ اَحَبَّ اٰخِرَتَہٗ اَضَرَّ بِدُنْیَاہُ فَاٰثِرُوْا مَایَبْقٰی عَلٰی مَا یَفْنٰی۔ (مشکوٰۃ کتاب الرقاق عن ابی موسیٰ بحوالہ احمد)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص دنیا سے پیار کرتا ہے وہ اپنی آخرت کو ضرور نقصان پہنچاتا ہے اور جو شخص آخرت سے محبت کرتا ہے وہ اپنی دنیا کو ضرور بگاڑتا ہے۔ لوگو! دائمی کو عارضی پر ترجیح دو۔

تشریح، دنیا فانی ہے اس جہان رنگ و بو میں پیدا ہونے والا انسان آخر کتنی عمر پاتا ہے۔ آخرت کی زندگی دائمی ہے اس کی نعمتیں لازوال ہیں اور ابدی ہیں۔ وہاں کسی پر موت نہ آئے گی۔

جو لوگ دنیا کی چندروزہ زندگی میں ہر طرح کے مادی فائدے اور عیش و آرام کے اسباب مہیا کر لیتے ہیں وہ آخرت میں کامیاب نہیں ہو سکتے اور جن کی تگ و دو کا ہدف یہ ہو کہ اللہ کے لئے جینا ہے اور آخرت کی زندگی میں کامیاب ہونا ہے وہ دنیا پرستوں کی طرح خوشحال نہیں ہو سکتے وہ ہر طرح کی تکلیف اور نقصان تو برداشت کر سکتے ہیں لیکن کوئی ایسا کام نہیں کرتے جو خدا کے غضب کو دعوت دینے والا ہو۔

## آخرت اور دنیا کے متعلق یہ دو طرزِ عمل پائے جاتے ہیں

ایک تو یہ ہے کہ اللہ تعالےٰ کی ہدایت سے بے نیاز ہو کر صرف دنیا کی خوشحالی اور ترقی کے لئے کوشش کی جائے اللہ تعالےٰ کے احکام اور حرام و حلال کی کوئی پروا نہ کی جائے دوسرا یہ کہ آخرت کی زندگی کی فلاح و بہبود کی خاطر

(باقی ہے)



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ہفت روزہ خدام الدین لاہور

# قرآنی واقعات پر فلم سازی

## علماء کا احتجاج جائز ہے

پاکستان ٹی وی سے گذشتہ کچھ دنوں سے "من قصص القرآن الحکیم" کے عنوان سے فلم ٹیلی کاسٹ کی جا رہی ہے جس میں حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوٰت والتسلیمات کے حالات و واقعات کو فلمایا گیا ہے۔ کراچی کے سرکردہ علماء نے اس پر احتجاج کیا ہے اور علماء کراچی کے ایک وفد نے گذشتہ روز وفاقی سیکرٹری اطلاعات لیفٹیننٹ جنرل مجیب الرحمٰن سے ملاقات کر کے ان سے مطالبہ کیا ہے کہ قرآنی واقعات پر فلم سازی کا یہ سلسلہ ترک کیا جائے لیکن تادمِ تحریر علماء کے اس احتجاج کا کوئی نتیجہ سامنے نہیں آرہا۔ چنانچہ کراچی کے علماء کی طرف سے ۲۲ رمضان المبارک کو جمعۃ المبارک کے روز اس سلسلہ میں "یوم سیاہ" منانے کا اعلان کیا گیا ہے۔

تصویر اور فلم سازی کی حرمت کے بارے میں علمائے امّت کے قرآن و سنّت کے واضح دلائل کی روشنی میں سخت اور دوٹوک مؤقف سے قطع نظر حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کے بارے میں فلم سازی کے ضمن میں علماء کرام کے جذبات بالخصوص زیادہ نازک اور حسّاس ہیں کیونکہ علماء کرام کا مؤقف یہ ہے کہ حضرات انبیاء کرام علیہم السلام اور حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم کے مقدس کردار کی اداکاری اور آج کسی شخص کا نبی یا صحابی کے روپ میں سامنے آنا ان نفوس قدسیہ کی توہین اور بے حرمتی ہے اور توہین کے اس افسوسناک عمل کو برداشت نہیں کیا جا سکتا۔ اس کے علاوہ مذکورہ بالا فلم پر اعتراض کرنے والے علماء کرام کا یہ کہنا ہے کہ اس فلم میں اسرائیلی روایات کا سہارا لیا گیا ہے اور حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کے تذکرہ کے سلسلہ میں یہ بات بھی قابل قبول نہیں ہے۔

رئیس الادارہ
حضرت مولانا عبیداللہ انور مدظلہ
مجلس ادارت
مولانا محمد اجمل قادری
عبدالرشید انصاری
ظہیر میر ایڈووکیٹ

شمارہ ۵۲
جلد ۲۹
ہدیہ -/۲ روپے

قلمی معاون :
• زاہد الراشدی
• نعیم آسی
• سعید الرحمن علوی
• انتظار حسین اسعد

سالانہ -/۸۰ روپے
ششماہی -/۴۵ روپے
سہ ماہی -/۲۵ روپے
غیر ممالک سے
۲۵ ڈالر سالانہ

بدقسمتی سے ہمارے ہاں یورپ کی نقالی اور مغرب کی ذہنی غلامی کا رجحان اس قدر غالب ہے کہ معاشرتی، معاشی اور اخلاقی زندگی میں یورپ کی تقلید کے ساتھ ساتھ اب ایمان و اعتقاد کے معاملات کو یورپ کے معیار پر پرکھا جانے لگا ہے اور مذکورہ بالا فلم کے جواز میں یہ کہا جا رہا ہے کہ آخر تاریخی واقعات کے طور پر اسرائیلی روایات کو قبول کرنے میں کیا حرج ہے؟ اور جب مغربی اقوام اپنی مقدس شخصیات کو فلم بندی کے دائرہ میں لانے سے نہیں ہچکچا رہی رہیں تو مسلمانوں کو اس سے گریز کیوں ہے؟ مگر یہ کہنے والے اس بات کو بھول جاتے ہیں کہ حضرات انبیاءٗ کرام علیہم السلام کی ذواتِ مقدسہ کے بارے میں یورپی تصورات بائیبل کے بیان کردہ واقعات اور اسرائیلی روایات سے اہل اسلام کا بنیادی اور اعتقادی اختلاف ہے۔ ملتِ اسلامیہ کے نزدیک ہر نبی معصوم ہے پاکباز ہے، راستباز ہے اور گناہ سے پاک ہے جب کہ بائیبل اور دیگر اسرائیلی روایات پیغمبر کے بارے میں جو تصور پیش کرتی ہیں اس کے مطابق شراب نوشی، زنا، جھوٹ اور فریب جیسے جرائم سے خالی ہونا بھی کسی نبی کی زندگی کے لئے ضروری نہیں ہے

اس صورت حال میں انبیاء کرام علیہم السلام کے تذکرہ میں اسرائیلی روایات کو آخر کیسے بنیاد بنایا جا سکتا ہے۔ یہی قصہ انبیاء کرام صلوات اللہ علیہم کے مقدس کردار کی اداکاری کا ہے۔ اس معمہ میں بھی ہم یورپ والوں کے معیار کو نہیں اپنا سکتے اور آج کے کسی اداکار کا کسی پیغمبر کے روپ میں سامنے آنا فی الواقع توہین اور بے حرمتی کا ارتکاب ہے جسے اہل اسلام و ایمان برداشت نہیں کر سکتے۔ ہم اس سلسلہ میں علماء کرام کے احتجاج کو جائز سمجھتے ہوئے اس کی حمایت کرتے ہیں اور حکومت سے مطالبہ کرتے ہیں کہ قرآنی واقعات پر اس انداز کی فلم سازی کا سلسلہ فوراً ترک کیا جائے۔ حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کی زندگیوں اور حالات و واقعات سے ناظرین کو آگاہ کرنے کے لئے دوسری صورتیں بھی اختیار کی جا سکتی ہیں اور ایک اسلامی ملک کا نشریاتی ادارہ ہونے کی وجہ سے یہ بات پاکستان ٹی وی کے فرائض میں سے ہے اور ہمارے خیال میں اس کی دوسری صورتیں تفریحی پہلو سے خالی ہونے کی وجہ سے زیادہ سنجیدگی اور توجہ کے ساتھ دیکھی اور سنی جائیں گی اور ان کے اثرات بھی یقیناً زیادہ ہوں گے۔

## عیدالفطر اور ہم

رمضان المبارک کا مبارک مہینہ اختتام پر ہے اور خوش نصیبوں نے گرمی کی شدّت کے باوجود دن کو روزے رکھ کر اور راتوں کو عبادت کر کے اللہ تعالیٰ کی رحمتوں سے جھولیاں بھری ہیں۔ اب عیدالفطر کی آمد آمد ہے اور اس بار بھی عیدالفطر ایسے حالات میں ہم پر آ رہی ہے کہ دنیا بھر کے مسلمان باہمی افتراق، ذہنی انتشار اور الجھاؤ کا شکار ہیں۔ ملتِ اسلامیہ کے خلاف عالمی طاقتوں کی سازشیں عروج پر ہیں، بھارت میں مسلمانوں کا خون پانی کی طرح بہہ رہا ہے، افغانستان میں روسی جارحیت کا تسلّط اور افغان عوام پر مظالم کا سلسلہ بدستور جاری ہے، ایران اور عراق ایک دوسرے کے خلاف مسلسل برسرپیکار ہیں، فلسطین کے مسلمان در بدر انصاف کی بھیک مانگ رہے ہیں اور دنیا کے مختلف حصوں میں مسلمان استعماری قوتوں کے شکنجے میں جکڑے کراہ رہے ہیں۔

ان حالات میں عیدالفطر ہم سے تقاضا کر رہی ہے کہ ہم ملتِ اسلامیہ کو حقیقی مسرتوں کی راہ پر گامزن کرنے کی کوشش کریں اور یہ تبھی ہوگا جب ملتِ

(باقی پر)





# "جمعہ" مسلمانوں کے اتحاد اور عظمت کے مظاہر کا دن ہے

## ساد اور انتشار پھیلانا مسلمانوں کا نہیں شیطان کے متبعین کا مشغلہ ہے

## جمعہ کے روز کثرت سے درود شریف پڑھو اور اپنے گناہوں کی معافی طلب کرو

## یہ تاریخی المیہ ہے کہ پاکستان میں انتیس سال تک اتوار کو ہفتہ وار تعطیل ہوتی رہی

محترم قارئین! رمضان المبارک کا آخری جمعہ انتیس رمضان کو آ رہا تھا اور آئندہ ایک شمارہ خدام الدین کے دفاتر میں عیدالفطر کی تعطیلات کے باعث شائع نہیں ہونا تھا جمعۃ الوداع کی اہمیت کے پیش نظر حضرت جانشینِ شیخ التفسیر مدظلہ العالی نے اپنی جمعۃ الوداع کو کی جانے والی تقریر ہمیں پہلے لکھوا دی جسے ہم بصد مسرت آپ کی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہے ہیں۔ (ادارہ)

الحمد للہ وکفیٰ وسلامٌ علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ: امّا بعد:

فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم:

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا نُودِيَ لِلصَّلَاةِ مِن يَوْمِ الْجُمُعَةِ فَاسْعَوْا إِلَىٰ ذِكْرِ اللَّهِ وَذَرُوا الْبَيْعَ ۚ ذَٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ إِن كُنتُمْ تَعْلَمُونَ ۝ (سورۃ جمعہ)

"اے ایمان والو! جب جمعہ کے روز نماز (جمعہ) کے لئے اذان کہی جایا کرے تو تم اللہ کی یاد (یعنی نماز و خطبہ) کی طرف (فوراً) چل پڑا کرو اور خرید و فروخت (اور ایسے ہی دوسرے کام) جو اللہ کی یاد کی طرف چلنے میں رکاوٹ ہوں) چھوڑ دیا کرو۔ یہ تمہارے لئے زیادہ بہتر ہے۔ اگر تم (حقیقت کو) جانو۔"

حضرات گرامی! آج کا یہ بابرکت دن ہم پر اللہ تعالےٰ کا بہت بڑا احسان و انعام ہے۔ اللہ تعالےٰ ہمیں دنیا و آخرت کی وہ تمام نعمتیں عطا فرمائے جو اس نے اپنے فرمانبردار بندوں کے لئے مقدر کر رکھی ہیں۔

آج رمضان المبارک کا آخری جمعہ ہے۔ اللہ کو منظور ہوا زندگی ہوئی تو گیارہ ماہ بعد پھر رمضان المبارک کے جمعہ کی برکات سے مستفید ہوں گے اور جو اس سے پہلے دنیا سے چلے جائیں گے ان کے لئے آج کا دن ان کی زندگی کے آخری رمضان کا آخری جمعہ ہے اور یہ کون جانتا ہے کہ وہ کب تک زندہ رہے گا کل کا آنے والا دن اس کی زندگی میں آئے گا یا اس کے دنیا سے رخصت ہو جانے کے بعد آئے گا۔ محبوب رب العالمین حضور خاتم الانبیاءؐ حضرت محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اپنی امت کو تعلیم یہ ہے کہ غربت و افلاس سے پہلے تونگری

اور خوشحالی کو، بیماری سے پہلے صحت و تندرستی کو اور موت سے پہلے زندگی کو غنیمت سمجھو۔ رزق کی کشادگی، صحت اور زندگی اللہ کی نعمتیں ہیں۔ ان نعمتوں کو اللہ تعالےٰ کو راضی کرنے، دین پر عمل کرنے، کمزوروں، محتاجوں کی خدمت کرنے، دین حق کی اشاعت و تبلیغ، بے دینی اور شرک و بدعات کے انسداد اور کفر کے خلاف جہاد کے لئے استعمال کرو، اللہ کی عطا کردہ نعمتوں کو اللہ کے دین اللہ کے نبیؐ کی سنّت کی خلاف ورزی اور صرف اپنی عیاشی کے لے صرف کرتے رہے تو کل قیامت کے روز دین کے دشمنوں اور باغیوں کی صف میں کھڑے کر دیئے جاؤ گے حضورؐ کی شفاعت نصیب نہیں ہو گی۔ جہنم کے بھڑکتے شعلوں سے اولاد، رشتہ دار جن کے لئے انسان بے ایمانیاں کرتا ہے، رشوتیں بٹورتا ہے یا عیاشیوں اور بداعمالیوں کے شریک کار دوست نہیں بچا سکیں گے

آج جمعہ کا دن اور رمضان کا مہینہ ہے۔ جمعۃ الوداع ہے یہ رحمتوں کا مجمع البحرین ہے جو شخص آج بھی اپنی بخشش کی فکر نہیں کرتا جس نے آج بھی بلا وجہ روزہ نہیں رکھا اور اللہ کی بارگاہ میں سر جھکانے کی جسے آج بھی توفیق نہیں ہوئی اس کی بدنصیبی کی کوئی انتہا نہیں۔ صاف اور شیشے کی طرح چمکتے ہوئے پاک اور ٹھنڈے میٹھے پانی کے اُبلتے چشمے کے قریب سے پیاس کی شدّت سے بلکتا ہؤا کوئی شخص بغیر پانی پیے گذر جائے اور اسے یہ بھی معلوم ہو کہ راستے میں آگے پانی کا ملنا یقینی نہیں ہے تو اسے بے وقوف اور احمق ہی کہا جائیگا اگر آئندہ پانی ملنے سے پہلے پیاس نے اس کی زندگی کا پیمانہ لبریز کر دیا تو کیا یہ نہیں کہا جائے گا کہ اس نے خود موت کو دعوت دی ہے۔

آج جمعۃ الوداع کا دن بھی ایمان والوں کے لئے آب حیات کا درجہ رکھتا ہے۔ رمضان اپنی جگہ اور جمعہ کا دن اپنے طور پر بندگان اطاعت شعار کے لئے ذات ارحم الراحمین کی بخششوں اور عنایات و نوازشات کی نوید لے کر آتے ہیں۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے صحیح مسلم میں روایت نقل کی گئی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے ارشاد فرمایا "جمعہ کی نماز جمعہ سے جمعہ تک اور رمضان کے روزے ایک رمضان سے دوسرے رمضان تک گناہوں کا کفارہ ہیں بشرطیکہ انسان کبائر سے بچا رہے۔

جمعہ کا دن مسلمانوں کے اتحاد اور عظمت کے مظاہرے کا دن ہے یہ دلوں کی کدورتیں اور باہمی نفرتیں مٹا دینے کا دن ہے۔ جمعہ مسلمانوں کو جمع ہونے اور باطل کے خلاف سیسہ پلائی ہوئی دیوار بن جانے کا حکم دیتا ہے وہ چاہتا ہے کہ دنیا کے تمام دھندوں کو چھوڑ کر اکٹھے ہو کر اللہ کی یاد اور اس کے نبیؐ کی سنت مطہرہ کے اتباع میں خدا کے حضور صف بستہ ہو کر اس شان سے کھڑے ہو جاؤ کہ رحمت کے فرشتے تمہارے لئے مغفرت اور بخشش کا پیغام لے کر آسمان سے اتر آئیں۔ تم بھی باہم ایک دوسرے کے لئے خیر اندیش اور نفع رساں بن جاؤ۔ فتنہ و فساد انتشار و اختلاف سے بچو، فساد مچانا اور افتراق پیدا کرنا مومنوں کا نہیں شیطان کے متبعین کا مشغلہ ہے۔

بخاری شریف میں حضرت سلمان فارسیؓ سے طبرانی اور امام احمدؒ نے حضرت ایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے یہ حدیث نبوی نقل کی ہے کہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا "کہ جمعہ کے دن جو شخص غسل کرتا ہے، سر میں تیل ڈالتا ہے، خوشبو لگاتا ہے اچھی طرح طہارت و پاکیزگی حاصل کر کے نماز کے لئے جاتا ہے جتنی نماز اللہ نے مقرر (اور فرض) کی ہے ادا کرتا ہے خطبہ کے وقت خاموش (اور متوجہ) رہتا ہے (کسی سے کوئی بات نہیں کرتا) مسلمانوں میں تفریق (اور انتشار) نہیں ڈالتا تو اللہ تعالیٰ اپنے اس بندے کے ایک جمعہ سے دوسرے جمعہ تک کے گناہ معاف فرما دیتے ہیں۔

ایسی ہی ایک روایت ابوداؤد میں حضرت اوس بن اوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہتے ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو شخص خود نہایا اور نہلایا (یعنی اس کے گھریلو معاملات بھی درست ہیں اور میاں بیوی ایک دوسرے کے حقوق بخوشی ادا کرتے ہیں) پھر جمعہ کی نماز کے لئے جلدی جلدی آیا، پیدل چلا، امام کے پاس بیٹھا (خاموشی سے) خطبہ سُنا اور اس نے کوئی بے ہودہ یا لغو کام نہیں کیا ایسے شخص کے لئے اس کے ہر قدم پر ایک سال کی عبادت کا اجر و ثواب لکھ دیا جاتا ہے۔

حضرات گرامی! آج کے دن کا یہ اجر و ثواب اور انعام و اکرام اللہ کے ان نیک بندوں کا حق ہے جو غفلت اور لاپرواہی ترک کر کے فکر و ہوش کے ساتھ شریعت کا اتباع اور حضور اکرمؐ کی سنت و ارشادات کی پیروی کرتے ہیں۔ اور جن لوگوں کے نزدیک روزہ کوئی اہمیت نہیں رکھتا اللہ کی فرض کردہ پانچ نمازوں کو پڑھنا ادا کرنا جن کے نزدیک ضروری نہیں۔ قرآن پڑھنے سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کی بجائے افسانے اور مخرب اخلاق ناول پڑھنے میں ان کا دل لگتا ہے لچر اور بے ہودہ فلمیں دیکھنے دیکھانے پر روپیہ پیسہ صرف کر کے خوش ہوتے ہیں اپنے اور پرائے کی عزت آبرو جن کے ہاتھوں محفوظ نہ ہو، جو حلال و حرام میں تمیز نہ کرتے ہوں، دین اور انصاف کی بات کہی جائے تو ان کی پیشانی شکن آلود ہو جاتی ہو، کمزور اور مظلوم لوگ جن کے جبر اور قہر کے سامنے دم نہ مار سکتے ہوں، اور جمعہ کے دن جمعہ کی اذان سُن کر بھی اللہ کی بارگاہ میں حاضر ہونے کے لئے آمادہ نہ ہوتے ہوں یہ نام نہاد مسلمان اسلام کے نام پر بدنما دھبّا ہیں وہ خدائے جبار و قہار کے غصے اور غضب کا شکار ہو جائیں گے دین کو ماننے والوں اور حضورؐ کی سنت کی تابعداری کرنے والوں کی صف میں انہیں جگہ نہ مل سکے گی کیونکہ آج انہوں نے اپنے آپ کو خود اللہ کو یاد کرنے والے آخرت کے فکر مند مسلمانوں کی صفوں سے علیحدہ کر رکھا ہے۔

یہ میری یا آپ کی بات نہیں اور نہ ہی یہ کسی حکومت کا قانون یا مارشل لاء کا ضابطہ ہے یہ قرآن کی آیت اور اللہ کا حکم ہے کہ،

جمعہ کے دن نماز جمعہ کے لئے اذان کہہ دی جائے تو اپنے تمام مشاغل حتیٰ کہ خرید و فروخت ہر کام چھوڑ دے۔

یہ مشورہ یا درخواست نہیں ہے خدائی آرڈیننس ہے اس کی خلاف ورزی جرم ہے جس نبی مکرم و معظمؐ کا ہم کلمہ لا الٰہ الا اللّٰہ محمّد رّسول اللّٰہ پڑھتے ہیں اسی کی سچی اور مطہر زبان نے سورۂ جمعہ کی یہ آیت پڑھ کر سُنائی تھی وہ مسلمان کیسا مسلمان ہے جو کلمہ تو پڑھتا ہے مگر اس آیت پر عمل کرتے ہوئے جمعہ کی اذان کے بعد اپنا کاروبار روکنے اور بند کرنے کے لئے تیار نہیں ہے ان سے اللہ کے نبی کس قدر ناراض ہیں اس کا اندازہ اس حدیث پاک سے لگایئے جس میں آپؐ نے فرمایا:۔

جو لوگ اذان سننے کے باوجود نماز کے لئے نہیں آتے اگر مجھے بچوں اور عورتوں کا خیال نہ ہو تو میرا جی چاہتا ہے جا کر ان کے گھروں کو آگ لگا دوں۔

بتایئے جس شخص کے گھر کو نبی کریمؐ آگ لگا دینا چاہتے ہوں وہ جہنّم کی آگ سے کیسے بچے گا۔ یہ کتنا بڑا تاریخی المیہ ہے کہ جو ملک اسلام کے نام پر خون کا دریا عبور کر کے مسلمانوں نے بنایا اس میں اٹھائیس انتیس سال تک انگریز کی اتباع میں جمعہ کی بجائے اتوار کے روز ہفتہ وار چھٹی ہوتی رہی۔

بزرگانِ محترم! جمعہ کا دن ہمارے لئے یوم عید اور دین کی تکمیل کا دن ہے قرآن پاک کے پورا ہونے اور دین کے مکمل ہونے کی آیت

اور خوشحالی کو، بیماری سے پہلے صحت و تندرستی کو اور موت سے پہلے زندگی کو غنیمت سمجھو۔ رزق کی کشادگی، صحت اور زندگی اللہ کی نعمتیں ہیں۔ ان نعمتوں کو اللہ تعالیٰ کو راضی کرنے، دین پر عمل کرنے، کمزوروں، محتاجوں کی خدمت کرنے، دین حق کی اشاعت و تبلیغ، بے دینی اور شرک و بدعات کے انسداد اور کفر کے خلاف جہاد کے لئے استعمال کرو، اللہ کی عطا کردہ نعمتوں کو اللہ کے دین اللہ کے نبیؐ کی سنّت کی خلاف ورزی اور صرف اپنی عیاشی کے لے صرف کرتے رہے تو کل قیامت کے روز دین کے دشمنوں اور باغیوں کی صف میں کھڑے کر دئے جاؤگے حضورؐ کی شفاعت نصیب نہیں ہو گی۔ جہنم کے بھڑکتے شعلوں سے اولاد، رشتہ دار جن کے لئے انسان بے ایمانیاں کرتا ہے، رشوتیں بٹورتا ہے یا عیاشیوں اور بداعمالیوں کے شریک کار دوست نہیں بچا سکیں گے

آج جمعہ کا دن اور رمضان کا مہینہ ہے۔ جمعۃ الوداع ہے یہ رحمتوں کا مجمع البحرین ہے جو شخص آج بھی اپنی بخشش کی فکر نہیں کرتا جس نے آج بھی بلا وجہ روزہ نہیں رکھا اور اللہ کی بارگاہ میں سر جھکانے کی جسے آج بھی توفیق نہیں ہوئی اس کی بدنصیبی کی کوئی انتہا نہیں۔ صاف اور شیشے کی طرح چمکتے ہوئے پاک اور ٹھنڈے میٹھے پانی کے اُبلتے چشمے کے قریب سے پیاس کی شدّت سے بلکتا ہوا کوئی شخص بغیر پانی پیئے گذر جائے اور اسے یہ بھی معلوم ہو کہ راستے میں آگے پانی کا ملنا یقینی نہیں ہے تو اسے بے وقوف اور احمق ہی کہا جائیگا اگر آئندہ پانی ملنے سے پہلے پیاس نے اس کی زندگی کا پیمانہ لبریز کر دیا تو کیا یہ نہیں کہا جائے گا کہ اس نے خود موت کو دعوت دی ہے۔

آج جمعۃ الوداع کا دن بھی ایمان والوں کے لئے آب حیات کا درجہ رکھتا ہے۔ رمضان اپنی جگہ اور جمعہ کا دن اپنے طور پر بندگان اطاعت شعار کے لئے ذات ارحم الراحمین کی بخششوں اور عنایات و نوازشات کی نوید لے کر آتے ہیں۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے صحیح مسلم میں روایت نقل کی گئی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے ارشاد فرمایا "جمعہ کی نماز جمعہ سے جمعہ تک اور رمضان کے روزے ایک رمضان سے دوسرے رمضان تک گناہوں کا کفارہ ہیں بشرطیکہ انسان کبائر سے بچا رہے۔

جمعہ کا دن مسلمانوں کے اتحاد اور عظمت کے مظاہرے کا دن ہے یہ دلوں کی کدورتیں اور باہمی نفرتیں مٹا دینے کا دن ہے۔ جمعہ مسلمانوں کو جمع ہونے اور باطل کے خلاف سیسہ پلائی ہوئی دیوار بن جانے کا حکم دیتا ہے وہ چاہتا ہے کہ دنیا کے تمام دھندوں کو چھوڑ کر اکٹھے ہو کر اللہ کی یاد اور اس کے نبیؐ کی سنت مطہرہ کے اتباع میں خدا کے حضور صف بستہ ہو کر اس شان سے کھڑے ہو جاؤ کہ رحمت کے فرشتے تمہارے لئے مغفرت اور بخشش کا پیغام لے کر آسمان سے اتر آئیں۔ تم بھی باہم ایک دوسرے کے لئے خیر اندیش اور نفع رساں بن جاؤ۔ فتنہ و فساد انتشار و اختلاف سے بچو، فساد مچانا اور افتراق پیدا کرنا مومنوں کا نہیں شیطان کے متبعین کا مشغلہ ہے۔

بخاری شریف میں حضرت سلمان فارسیؓ سے طبرانی اور امام احمدؒ نے حضرت ایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے یہ حدیث نبوی نقل کی ہے کہ سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا "کہ جمعہ کے دن جو شخص غسل کرتا ہے، سر میں تیل ڈالتا ہے، خوشبو لگاتا ہے اچھی طرح طہارت و پاکیزگی حاصل کر کے نماز کے لئے جاتا ہے جتنی نماز اللہ نے مقرر (اور فرض) کی ہے ادا کرتا ہے خطبہ کے وقت خاموش (اور متوجہ) رہتا ہے (کسی سے کوئی بات نہیں کرتا) مسلمانوں میں تفریق (اور انتشار) نہیں ڈالتا تو اللہ تعالیٰ اپنے اس بندے کے ایک جمعہ سے دوسرے جمعہ تک کے گناہ معاف فرما دیتے ہیں۔



ایسی ہی ایک روایت ابوداؤد میں حضرت اوس بن اوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہتے ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو شخص خود نہایا اور نہلایا (یعنی اس کے گھریلو معاملات بھی درست ہیں اور میاں بیوی ایک دوسرے کے حقوق بخوشی ادا کرتے ہیں) پھر جمعہ کی نماز کے لئے جلدی جلدی آیا، پیدل چلا، امام کے پاس بیٹھا (خاموشی سے) خطبہ سُنا اور اس نے کوئی بے ہودہ یا لغو کام نہیں کیا ایسے شخص کے لئے اس کے ہر قدم پر ایک سال کی عبادت کا اجر و ثواب لکھ دیا جاتا ہے۔

حضرات گرامی! آج کے دن کا یہ اجر و ثواب اور انعام و اکرام اللہ کے ان نیک بندوں کا حق ہے جو غفلت اور لاپرواہی ترک کر کے فکر و ہوش کے ساتھ شریعت کا اتباع اور حضور اکرمؐ کی سنت و ارشادات کی پیروی کرتے ہیں۔ اور جن لوگوں کے نزدیک روزہ کوئی اہمیت نہیں رکھتا اللہ کی فرض کردہ پانچ نمازوں کو پڑھنا ادا کرنا جن کے نزدیک ضروری نہیں۔ قرآن پڑھنے سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کی بجائے افسانے اور مخرب اخلاق ناول پڑھنے میں ان کا دل لگتا ہے لچر اور بے ہودہ فلمیں دیکھنے دیکھانے پر روپیہ پیسہ صرف کر کے خوش ہوتے ہیں اپنے اور پرائے کی عزت آبرو جن کے ہاتھوں محفوظ نہ ہو، جو حلال و حرام میں تمیز نہ کرتے ہوں، دین اور انصاف کی بات کہی جائے تو ان کی پیشانی شکن آلود ہو جاتی ہو، کمزور اور مظلوم لوگ جن کے جبر اور قہر کے سامنے دم نہ مار سکتے ہوں، اور جمعہ کے دن جمعہ کی اذان سُن کر بھی اللہ کی بارگاہ میں حاضر ہونے کے لئے آمادہ نہ ہوتے ہوں یہ نام نہاد مسلمان اسلام کے نام پر بدنما دھبّا ہیں وہ خدائے جبار و قہار کے غصے اور غضب کا شکار ہو جائیں گے دین کو ماننے والوں اور حضورؐ کی سنت کی تابعداری کرنے والوں کی صف میں انہیں جگہ نہ مل سکے گی کیونکہ آج انہوں نے اپنے آپ کو خود اللہ کو یاد کرنے والے آخرت کے فکرمند مسلمانوں کی صفوں سے علیحدہ کر رکھا ہے۔

یہ میری یا آپ کی بات نہیں اور نہ ہی یہ کسی حکومت کا قانون یا مارشل لاء کا ضابطہ ہے یہ قرآن کی آیت اور اللہ کا حکم ہے کہ،

جمعہ کے دن نماز جمعہ کے لئے اذان کہہ دی جائے تو اپنے تمام مشاغل حتیٰ کہ خرید و فروخت ہر کام چھوڑ دے۔

یہ مشورہ یا درخواست نہیں ہے خدائی آرڈیننس ہے اس کی خلاف ورزی جرم ہے جس نبی مکرم و معظمؐ کا ہم کلمہ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھتے ہیں اسی کی سچی اور مطہر زبان نے سورۂ جمعہ کی یہ آیت پڑھ کر سُنائی تھی وہ مسلمان کیسا مسلمان ہے جو کلمہ تو پڑھتا ہے مگر اس آیت پر عمل کرتے ہوئے جمعہ کی اذان کے بعد اپنا کاروبار روکنے اور بند کرنے کے لئے تیار نہیں ہے ان سے اللہ کے نبی کس قدر ناراض ہیں اس کا اندازہ اس حدیث پاک سے لگایئے جس میں آپؐ نے فرمایا:-

جو لوگ اذان سننے کے باوجود نماز کے لئے نہیں آتے اگر مجھے بچوں اور عورتوں کا خیال نہ ہو تو میرا جی چاہتا ہے جا کر ان کے گھروں کو آگ لگا دوں۔

بتایئے جس شخص کے گھر کو نبی کریمؐ آگ لگا دینا چاہتے ہوں وہ جہنّم کی آگ سے کیسے بچے گا۔ یہ کتنا بڑا تاریخی المیہ ہے کہ جو ملک اسلام کے نام پر خون کا دریا عبور کر کے مسلمانوں نے بنایا اس میں اٹھائیس انتیس سال تک انگریز کی اتباع میں جمعہ کی بجائے اتوار کے روز ہفتہ وار چھٹی ہوتی رہی۔

بزرگانِ محترم! جمعہ کا دن ہمارے لئے یوم عید اور دین کی تکمیل کا دن ہے قرآن پاک کے پورا ہونے اور دین کے مکمل ہونے کی آیت

اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ وَرَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا جمعہ کے دن ہی نازل ہوئی تھی۔ امیرالمومنین سیدنا فاروق اعظمؓ سے ایک یہودی نے کہا اگرایسی آیت ہمارے دین کے بارے میں نازل ہو جاتی تو اس روز ہم عید منایا کرتے۔ حضرت عمرؓ نے فرمایا تم سال بعد عید مناتے ہم ہر ہفتہ مناتے ہیں۔ جیسے حضرت خاتم الانبیاءؐ کو تمام نبیوں پر، آپ کی امت کو تمام امتوں پر، رمضان کو تمام مہینوں پر، قرآن پاک کو تمام کتابوں پر اور لیلۃ القدر کو تمام راتوں پر فضیلت و برتری حاصل ہے۔ اسی طرح جمعہ کے دن کو تمام دِنوں پر افضلیت عطا کی گئی ہے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے اور صحیح مسلم میں حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالٰی عنہ نے بھی یہ حدیث بیان کی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالٰی نے ہمیں جمعہ کا دن دے کر تمام پچھلی امتوں پر فضیلت عطا فرما دی ہے یہودلوں کو عبادت کے لئے ہفتہ کا دن دیا اور عیسائیوں کو اتوار کا یہ لوگ قیامت تک ہم سے پیچھے رہیں گے ہم دنیا میں سب کے بعد آئے ہیں اور قیامت میں ہماری مغفرت سب سے پہلے ہوگی۔

اب صورتِ حال یہ ہے کہ مسلمانوں میں نماز کا نام نہیں۔ دین کی کسی بات کا دھیان نہیں جو ہیں وہ رسم و رواج اور خرافات و بدعات ہیں اور گھمنڈ یہ ہے کہ جنت میں پہلے ہم جائیں گے یہ جہالت کا کرشمہ اور نفس کا فریب ہے ہمیں سنت اور بدعت میں تمیز کرنی چاہیئے۔ توحید اور شرک دو الگ الگ عقیدے ہیں، سیاہ اور سفید دو مختلف رنگ ہیں، نیکی اور گناہ ایک چیز نہیں ایسے ہی فرمانبردار اور نافرمان ایک جیسے نہیں ہو سکتے۔ اس لئے قیامت کے روز دین کے باغیوں اور دین پر عمل کرنے والے نیک صالح لوگوں سے ایک ہی جیسا سلوک نہیں ہوگا۔ سب لوگوں کو جہنم میں نہیں ڈالا جائے گا اور نہ ہی سب کو جنت میں جانے دیا جائے گا۔ قیامت کا دن بھی جمعہ کا دن ہوگا جب حکم ہوگا:

وَامْتَازُوا الْیَوْمَ اَیُّھَا الْمُجْرِمُوْنَ

اے مجرموں! آج الگ ہو جاؤ۔

یعنی دھوکہ فریب اور دھونس سے آج کے دن مجرم اور دین کے باغی اپنے آپ کو دنیا کی طرح معزز و ممتاز ثابت کر کے اجر و ثواب اور نجات پر قبضہ نہیں جما سکتے اور خدائے علیم و خبیر کی گرفت سے نہیں بچ سکتے اگر بچنا چاہتے ہو تو قیامت کے یوم الجمعۃ کو حسرت و شرمندگی اٹھانے کی بجائے آج رمضان کے یوم الجمعہ آخری جمعہ، ممکن ہے یہی زندگی کا آخری جمعہ ہو، آج ہی غفلت اور لاپرواہی چھوڑ کر معصیتوں اور گناہوں سے توبہ کر کے اللہ کے حضور عہد کرو کہ ہم دنیا پرستوں کو چھوڑ کر خدا پرستوں کی رفاقت اختیار کریں گے۔ دین کے ہر حکم پر عمل کرنے کی کوشش کریں گے محب وطن پاکستانی اور مجاہد مسلمان بن کر زندگی گزاریں گے۔ اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت اور سنت کے مقابلہ میں بدعات و رسومات کو نہیں گے۔

آخر میں جمعہ کے بارے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک ارشاد کا خلاصہ پیش خدمت ہے۔ ابوداؤد کی روایت ہے کہ حضرت اوس بن اوس رضی اللہ تعالٰی عنہ کہتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا سب دنوں میں افضل جمعہ کا دن ہے۔ اسی دن حضرت آدم علیہ السلام پیدا ہوئے اسی دن ان کا انتقال ہوا، اسی دن نفخہ صور ہوگا۔ تم اس دن کثرت سے مجھ پر درود پڑھا کرو تمہارا درود مجھ پر پیش کیا جائے گا۔ کسی نے عرض کیا آپ تو مٹی ہو جائیں گے یعنی وفات کے بعد آپ کا جسم خاک میں مل جائے گا پھر درود کیونکر پیش ہو سکے گا؟ آپؐ نے ارشاد فرمایا اللہ تعالٰی نے انبیاءؑ کے اجسام کو زمین پر حرام کر دیا ہے (یعنی انبیاءؑ کے جسموں کو مٹی نہیں کھائے گی قیامت تک ان کے وجود جیسے ہیں ویسے ہی رہیں گے) آج جمعہ بھی ہے رمضان بھی حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر بہ کثرت درود شریف پڑھیے۔ اپنے لئے پاکستان کے لئے اور دنیا بھر کے مسلمانوں کے لئے دعا کیجئے اللہ تعالٰی ہمیں سچا اور پکا مسلمان بننے کی توفیق دے اور کل دنیا کے مسلمانوں کو کامیابیاں اور سرفرازیاں عطا فرمائے



به سلسلہ اصلاح معاشرہ | قسط ۵ | محمد سمیع اللہ صاحب، اسلام آباد

# نفاذِ اسلام اور اصلاحِ معاشرہ کے بنیادی تقاضوں کے بارے میں چند تجاویز

## ذرائع ابلاغ

### ریڈیو اور ٹی۔ وی کا مکمل کنٹرول علمائے کرام پر مشتمل ایک بورڈ کے سپرد کیا جائے

جدید مغربی تہذیب جنسی تسکین کے لئے تفریح کے مختلف ذرائع جو پیش کرتی ہے وہ ایک اسلامی معاشرے میں کسی بھی انداز میں برداشت نہیں کئے جا سکتے۔ اس کے برعکس موجودہ دور میں اختلاط مرد و زن کی وبا اپنے عروج پر پہنچ چکی ہے ملک کے تمام ذرائع ابلاغ مغرب زدہ حکام کی سرپرستی میں پورے معاشرے کو جبراً مخلوط اور شرم و حیا سے عاری بنانے پر تلے بیٹھے ہیں۔ مغربی ماحول کی پروردہ چند خواتین، بعض لادین حکام کی سرپرستی میں قوانین اسلام کے خلاف کھلی بغاوت پر اتری ہوئی ہیں۔ ان کا بغیر حجاب کے بناؤ سنگھار کے ساتھ نکلنا اور رقص و سرود کی حمایت میں قرار دادیں منظور کروانا ایک شرمناک فعل ہے۔

اخلاق کی تباہی کا دوسرا نام مخلوط تعلیم ہے۔" ویمن ڈویژن، اپواء، ویمن ایکشن فرنٹ اور دیگر ایسی انجمنوں کے تحت یہ سکیم پروان چڑھ رہی ہے کہ معاشرے میں کسی سطح کی کوئی مجلس بھی ایسی نہ ہو جو مخلوط معاشرے کے تصور سے خالی ہو۔ مندرجہ بالا طرزِ فکر کے تحت جو طرز معاشرت آج رواج پذیر ہے، اس میں لہو تفریحات کشش کا باعث ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ کوششوں کے باوجود معاشرہ دن بدن بگڑتا جا رہا ہے۔ غریب اور متوسط طبقہ مہنگائی کے ہاتھوں پس کر رہ گیا ہے۔ نئی نسل فحش لٹریچر، فحش فلموں اور عریاں تصاویر کی لپیٹ میں آ کر تباہ ہو رہی ہے۔ اخبارات اور رسائل اشتہارات، رنگین تصاویر اور دیگر قصے کہانیوں سے مسلمانوں میں فحش کاری اور عریانی کو فروغ دے رہے ہیں۔ ریڈیو اور ٹی وی پر موسیقی، گانے، رقص اور فلمیں وغیرہ جو کہ فواحش و منکرات کے زمرے میں آتے ہیں، ان کو حکومتی سرپرستی حاصل ہے حالانکہ اسلام میں تو عورت کی آواز پر بھی پردہ ہے اور شریعت ہر اس کارکردگی کی مخالف ہے جو منفی جذبات کو ابھارتی ہے اور طبیعت میں جنسی ہیجان پیدا کرتی ہے۔ مثلاً مرد و زن کا اختلاط، فلمی گانے، خواتین کا بناؤ سنگھار اور ایکٹنگ وغیرہ۔ اگرچہ آجکل اس کا نام "آرٹ" رکھ دیا گیا ہے مگر قرآن مجید کی آیت" لا تقربوا الزنا" کے تحت یہ بے حیائی اور بدکاری کا ایک زینہ ہے۔ آج ریڈیو، ٹی وی اور وی سی آر میں جو کچھ دیکھا سنا جا رہا ہے وہ سب فحاشی، بے حیائی اور منشیات کو علی الاعلان پھیلانے کا باعث ہے۔

قرآن مجید کے بہ معنی مطالعہ اور تاریخ پر نظر ڈالنے سے معلوم ہوگا کہ گذشتہ زمانوں میں کتنی اقوام انہیں حرکتوں، فحاشی اور بداعمالی کے سبب

تباہ و برباد ہو چکی ہیں۔ قیام پاکستان کے وقت فلم بینی ایک گناہ سمجھتے ہوئے لوگ چھپ کر سینما جایا کرتے تھے۔ افسوس آج تقریباً ہر گھر میں ماں باپ اپنی بیٹی اور بیٹوں کے ساتھ فلم، ڈرامے اور موسیقی کے پروگرام ایک جائز تفریح سمجھتے ہوئے دیکھ رہے ہیں۔ جن طوائفوں کے نام کا گزر بھی گھروں میں نہیں ہوتا تھا آج وہ فلموں اور ٹی وی پروگراموں کے ذریعہ بڑے وقار اور اعزاز کے ساتھ ہر گھر میں نظر آتی ہیں۔ حالانکہ غیر محرم عورت کو دید و دانستہ دیکھنا گناہ ہے اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے آنکھ کا زنا قرار دیا ہے۔

آج شعائر اسلامی پامال ہو رہے ہیں، منشیات کی لعنت عام ہے۔ ان لغویات کا نتیجہ ہے کہ نوجوانوں میں بے راہ روی اور بے حیائی، خاندانوں میں بدمزگی، آپس میں دشمنی نا اتفاقی، زن و شوہر میں تنازعات اور ماں باپ بزرگوں کی گستاخیاں ہر سو نظر آتی ہیں۔

لہٰذا ہر ذی عقل یہ محسوس کرتا ہے کہ اقدامات نفاذ اسلام اس وقت تک مفید اور کار آمد نہیں ہو سکتے جب تک بلا تاخیر ریڈیو اور ٹیلی وژن کو اسلامی اقدار کے مطابق نہ ڈھالا جائے اور مکمل طور پر اس کا قبلہ درست نہ کر دیا جائے۔ جس کے لئے ازحد ضروری ہے کہ ریڈیو اور ٹی وی کا مکمل کنٹرول علمائے حق پر مشتمل ایک بورڈ کے سپرد کر جائے یا کم از کم ان اداروں کے کلیدی مناسب پر ایسے افسران مقرر کئے جائیں جو اسلامی فکر اور اسلامی کردار کے حامل ہوں اس ناگزیر تبدیلی کے بغیر اصلاح معاشرہ کی ہر کوشش امت کی نظر میں بے سود ہوگی۔

---

# حرف آخر

## نفاذ اسلام کے لئے دس دن کے لئے اقتدار کی ضرورت نہیں، علمائے کرام سے التماس

اسلام آباد میں علماء کنونشن کے آخری روز (۵ جنوری ۱۹۸۴ء) اخباری اطلاعات کے مطابق صدر مملکت نے چیئرمین اسلامی نظریاتی کونسل کو نفاذ اسلام کے لئے اپنی سفارشات پر عمل کر کے دکھانے کے لئے دس روز تک حکومت سنبھالنے کی جو پیشکش کی ہے، اس پر اسلامی حلقوں کو نہایت سنجیدگی سے غور کرنے کی ضرورت ہے کیونکہ اس پیشکش کا اطلاق سارے علمائے حق پر ہوتا ہے مزید برآں اس سے دو پہلو نکلتے ہیں کہ مکمل نفاذ اسلام اس زمانہ میں ناقابل عمل ہے۔ دوم یہ کہ نفاذ اسلام کے لئے ایک بہت عرصہ درکار ہے۔

ہماری رائے میں تو نفاذ اسلام کے لئے دس دن کی بجائے صرف ایک دن کا بھی اقتدار اس شرط پر حاصل ہو کہ اس دن میں جو کام (یعنی جن قوانین کا اجراء) کیا جائے گا اسے بعد میں یعنی اگلے روز کالعدم قرار نہیں دیا جائے۔ تو اسلامی نظام کے نفاذ کے لئے کافی ہے۔ نفاذ اسلام کا سب سے پہلا تقاضا (جس کی طرف ماضی میں غفلت برتی گئی ہے) یہ ہے کہ رائج الوقت جو قوانین قرآن وسنت کے منافی ہیں، انہیں فی الفور کالعدم قرار دے کر آئندہ تمام فیصلے قرآن وسنت کے احکام کے مطابق کئے جائیں اور تمام کلیدی مناصب پر ایسے حکام مقرر کئے جائیں جو اسلامی فکر اور اسلامی کردار کے حامل ہوں۔

اگر صدر صاحب کے ارشاد کے مطابق شریعت کا نفاذ تدریجی عمل سے بھی کرنا ہے (جس کا شرعی جواز نہیں ہے) تو سب سے پہلے کم از کم قبلہ تو درست کرنے کے لئے مندرجہ بالا بنیادی قدم اٹھانا ہوگا۔ ہمارے ملک میں بلند بانگ دعویٰ کے باوجود ابھی تک اسلام کو بطور قانون اور طرز معاشرت کے بالادستی حاصل نہیں ہے۔ قرآن مجید کی سورۃ المائدہ کی آیات نمبر ۴۴، ۴۵ اور ۴۶ میں واضح طور پر ارشاد ہے کہ جو اللہ تعالیٰ کے بنائے ہوئے قانون کے مطابق فیصلے نہیں کرتے وہ کافر ہیں، ظالم ہیں، فاسق ہیں۔ اس سے



بڑھ کر اور کیا وعید ہو سکتی ہے۔

ان حالات میں اشد ضروری ہے کہ علمائے کرام کی طرف سے صحیح صورت حال جناب صدر پر واضح کی جائے کہ نفاذ اسلام کے لئے اگر انہوں نے جرأت سے کام نہ لیا اور موجودہ روش پر قائم رہے تو اس پالیسی کے تحت سات سال کیا (جو بیت گئے ہیں) ستر (۷۰) سال میں بھی اس ملک میں نظام اسلام نہیں آ سکے گا۔ انگریزی زبان کا ایک مقولہ (Where there is a will there is a way) یعنی اگر دل میں چاہت ہے تو اس کے حصول کا راستہ نکل آتا ہے۔ اور جو شریعت اسلامیہ کے نفاذ کے لئے صدق دل سے کوشش کرے گا، رب العزت اس کی راہ کی تمام مشکلات کو دور کر دے گا۔ شرط صرف اخلاص کی ہے۔

پاکستان میں نفاذ اسلام کے بارے میں سست رفتاری پر اسلامی حلقوں کو بہت تشویش ہے اور وہ وقتاً فوقتاً نہایت سنجیدگی سے اس کا اظہار کرتے رہتے ہیں۔ جواباً حکومت کے حکام آخری بیانات کے مطابق یہ کہتے ہیں کہ آخر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی نفاذ اسلام میں بیس سال سے زیادہ لگایا تھا۔ جب کہ ہمیں اب اقتدار سنبھالے ابھی سات سال ہی ہوئے ہیں وغیرہ وغیرہ۔ ایسے کلمات سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین کا پہلو نکلتا ہے۔ اس لئے صدر مملکت یا وزراء کو ایسے الفاظ کہنے زیب نہیں دیتے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ بیس سال سے زائد کا عرصہ قرآن پاک کے نزول کا تھا۔ علاوہ ازیں جونہی اللہ تعالیٰ کی طرف سے بذریعہ وحی حضورؐ کو احکام موصول ہوئے ان پر فوراً عمل ہوا اور اس میں کسی تدریجی عمل کو دخل نہیں تھا۔

پاکستان میں تدریجی عمل سے نفاذ اسلام کی جو کوششیں ہو رہی ہیں، وہ ہماری نظر میں اس لئے کامیاب نہیں ہو سکتیں کہ خیر ایک قدم آگے بڑھانا اور شر ایک ہزار قدم آگے بڑھ کر اس کے اثرات کو ختم کر دیتا ہے۔ اس کی مثال کچھ اس طرح کی ہے کہ سیلاب آ رہا ہو اور ہم بجائے ہنگامی بنیادوں پر بند تعمیر کرنے کے تدریجی عمل سے تھوڑی تھوڑی مٹی پھینکتے رہیں۔ اس کا نتیجہ سوائے اس کے کچھ نہ ہوگا کہ وہ مٹی بھی سیلاب کے پانی میں گھل مل کر بے کار ہو جائے گی۔ لہٰذا سوڈان کی حالیہ مثال کو سامنے رکھتے ہوئے نفاذ اسلام کا کام ٹھوس بنیادوں پر یکسوئی کے ساتھ کرنا حالات کا ناگزیر تقاضا ہے۔

ماضی میں جب بھی علمائے کرام متحد ہوئے، انہوں نے اپنا مقصد حاصل کر لیا جیسا کہ تحریک ختم نبوت وغیرہ۔ اب بھی انہیں نفاذ شریعت کے لئے اپنے فروعی اختلافات کو بھلا کر متحد ہونا چاہیئے تا کہ پاکستان کا مطلب کیا؟ لا الٰہ الا اللہ کی تکمیل ہو سکے۔

اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں "ادخلوا فی السلم کافۃ" کا حکم فرمایا ہے۔ (یعنی اسلام میں پورے کے پورے داخل ہو جاؤ)۔ ارشاد ربانی ہے کہ ان المنافقین فی الدرك الاسفل من النار (یعنی منافق لوگ جہنم کے آخری گڑھے میں ہوں گے)۔ اللہ تعالیٰ ہمیں قول اور فعل کے تضاد سے محفوظ رکھیں کہ یہ منافقت ہمارے معاشرے کو گھن کی طرح کھا رہی ہے اور پاکستان کو صحیح اسلامی مملکت بننے میں سب سے بڑی رکاوٹ ہے۔ جس کو سر کرنے کے لئے علمائے کرام کو میدان عمل میں آنا چاہیئے ورنہ وہ اللہ تعالیٰ کے ہاں جواب دہ ہوں گے۔

وما علینا الا البلاغ۔

---



# باتیں حضرت شاہ ولی اللہؒ اور ان کے روحانی فرزندوں کی

ہندوستان کے مشہور عالم مولانا سعید احمد اکبر آبادی ڈائریکٹر شیخ الہند اکادمی دیوبند کی آمد کے موقعہ پر شاہ ولی اللہ سوسائٹی کی خصوصی نشست میں مولانا اور ان کے رفیقِ سفر مولانا معراج الحق صدر مدرسین دار العلوم دیوبند کے خطاب کی رپورٹ جسے ہمارے محترم حکیم آزاد شیرازی صاحب نے ٹیپ سے مرتب کیا ـــــ اس اجلاس کی صدارت حضرت مولانا عبید اللہ انور نے کی۔ (ادارہ)

علماء کی موجودگی میں مولانا سندھیؒ نے ہر جمعہ کو نمازِ جمعہ کے بعد ادارہ شرقیہ کی عمارت میں حجۃ البالغہ کا درس دینے کا منصوبہ بنایا۔

جیسا کہ میرے عزیز میاں اسلم صاحب (پروفیسر محمد اسلم صاحب صدر شعبہ تاریخ، پنجاب یونیورسٹی لاہور) نے کہا ہے کہ اگر ہم نے حضرت شاہ صاحب کو نہ دیکھا ہوتا تو ہم اپنے بزرگوں کے مافوق الفطرت کارناموں پر ہرگز یقین نہ کرتے۔ مجاہدین اسلام نے جو تکالیف و مصائب برداشت کئے۔ جس بے غرضی اور بے لوثی اور اپنی دنیا فراموشی کے ساتھ اللہ کی راہ میں جہاد کیا۔ اگر ہم نے مولانا عبید اللہ سندھیؒ کو نہ دیکھا ہوتا تو ہم اپنے اسلاف کے کارناموں کا تصور بھی نہ کر سکتے۔

مولانا عبید اللہ سندھی جامعہ ملیہ میں رہتے تھے اور جامع مسجد میں جمعہ کی نماز کے لئے آتے تھے۔ ایک دوست نے بتایا کہ وہ بس میں سوار تھے۔ انہوں نے دیکھا کہ مولانا سندھیؒ پیدل آ رہے ہیں۔ وہ صاحب بس سے اُترے اور مولانا کے پاس پہنچ کر عرض کرنے لگے کہ آپ اتنی دُور سے پیدل آ رہے ہیں۔ مولانا نے کہا کہ بس کے کرایہ کے لئے پیسے نہیں تھے۔ اور کسی سے مانگ نہیں سکتا تھا۔ اس لئے پیدل جا رہا ہوں۔ اس کے بعد ادارۂ شرقیہ۔

جب ادارۂ شرقیہ میں درس شروع کیا۔ تو اس کے بعد ہمارے ایک ساتھی نے چوڑی والا محلہ میں دیکھا کہ مولانا سندھیؒ ایک تنور پر بیٹھ کر کھا رہے۔ انہوں نے عرض کیا کہ مولانا آپ اس معمولی تنور پر بیٹھ کر کھانا کھا رہے ہیں۔ مولانا نے کہا کہ جیب میں دو آنے تھے۔ سوچا کہ اسی تنور پر بیٹھ کر کھانا کھا لیا جائے اس میں کیا حرج ہے؟

دفتر "برہان" کے قریب مولانا کا قیام تھا۔ ایک روز ہم چند ساتھی نماز مغرب کے بعد مولانا سے ملنے گئے۔ واپسی پر ہمیں رخصت کرنے مولانا باہر کمرے سے سڑک تک تشریف لائے۔ اتنے میں ایک صاحب ایک شاندار کار سے اُترے اور مولانا سے آکر بغلگیر ہو گئے۔ وہ سیٹھ عبد اللہ ہارون تھے جو مولانا کو لینے آئے تھے۔ مولانا اُن کے ساتھ کار میں سوار ہو کر روانہ ہو گئے۔ اور اپنے کمرے کا دروازہ بھی بند نہیں کیا۔

مولانا سندھی کم و بیش تیس برس



تک ہندوستان سے باہر رہے۔ ایک دن مفتی عتیق الرحمٰن صاحب نے سوال کیا کہ مولانا آپ نے اس دوران کوئی نوکر بھی رکھا تھا۔ مولانا یہ سُن کر بولے مولانا یہ کیا واہیات بات ہے۔ کیا کوئی انسان کسی انسان کا نوکر ہو سکتا ہے؟ مفتی صاحب مولانا کا یہ جواب سُن کر سہم گئے۔

مولانا سندھیؒ کو اس بات کا سخت افسوس تھا کہ ان کی تقریر کو لوگ سمجھتے نہیں اور اسے اُلٹا سیدھا نقل کر دیتے ہیں۔ اور بہت سی ایسی باتیں مشہور کر دی گئی ہیں۔ جن کا حقیقت سے تعلق نہیں۔ بلکہ بعض کوتاہ فہم لوگوں نے انہیں چھاپ بھی دیا ہے۔ جس سے بہت سی غلط فہمیوں نے جنم لیا ہے۔

ایک بار سورت جانا ہوا۔ مولانا نے تجویز کیا کہ مجھے حجۃ البالغہ سبقاً سبقاً پڑھائیں گے چنانچہ ہفتے میں چار دن اس درس کا تعین ہو گیا۔ یہ بھی طے ہو گیا کہ میں ان کی تقریر لکھ کر ان سے تصحیح کرا لیا کروں گا۔ اس طرح اُن کا یہ کلام مستند ہو گا۔ یہ معاملہ طے پا گیا اب یہ سوال پیدا ہوا کہ یہ کام کس طرح ہو ـــ میں قرولباغ میں ہوتا تھا۔ مولانا جامعہ ملیہ میں ـــ میں نے عرض کیا کہ میں جامعہ ملیہ میں آیا کروں گا۔ مولانا نے کہا کہ نہیں ہم دونوں آیا کریں گے۔ تم بھی آؤ میں بھی آؤں۔ تم قرولباغ سے میں جامعہ ملیہ سے مسجد فتحپوری میں آیا کریں۔ جہاں نماز مغرب ادا کر کے نماز عشاء تک یہ کام سرانجام دیا کریں گے۔ لیکن اُدھر لاہور سے مولانا کی صاحبزادی کے بیمار ہونے کی اطلاع ملی۔ چنانچہ مولانا لاہور چلے آئے اور اس اہم فریضہ کے انجام دینے کی حسرت دل ہی میں رہ گئی۔ حضرت خود بیمار ہو گئے اور واپس نہ جا سکے۔

میں ممنون ہوں حضرت سید محمد انور شاہ کاشمیری رحمۃ اللہ علیہ کا جن کا مجھ پر بے حد احسان ہے۔ مجھے یہ احساس ہے کہ شاہ صاحب مولانا سندھیؒ کے تربیت یافتہ تھے اور انہی کا فیضانِ نظر مجھے میسر آیا۔

مولانا عموماً ننگے سر نماز ادا کیا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ جامع مسجد دہلی کی سیڑھیوں میں کسی نے کہا کہ مولانا سر پر ٹوپی نہیں لیتے ـــ مولانا نے لال قلعہ کی طرف اشارہ کر کے جواب دیا کہ جب سے لال قلعہ ہم سے چھن گیا میری ٹوپی تو اُسی دن اُتر گئی تھی۔ اب تو ٹوپی اسی دن لوں گا جس دن لال قلعہ ہمیں واپس ملے گا۔

حال ہی میں مَیں سندھ گیا تو میں نے سندھی دوستوں سے کہا کہ پنجاب نے دنیا کو اقبالؒ کا تحفہ دیا اور سندھ نے مولانا سندھی کا تحفہ دیا ہے۔ سچ تو یہ ہے کہ جب تک انسان شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ کو نہ پڑھے اس وقت تک سندھی کو نہ پڑھے۔ یہ شاعرانہ مبالغہ نہیں حقیقت ہے۔

علامہ موسیٰ جار اللہ روسی عالم دین کے ساتھ بیٹھنے کا شرف حاصل ہوا ہے۔ میں ڈابھیل میں تھا، فیض الباری چھپ کر آئی۔ تین دن قیام تھا۔ تین دن بعد کتاب واپس کی تو اُس پر ستر چھتر نوٹ لکھے تھے۔ مولوی بدر عالم میرٹھی اس کتاب کے مرتب تھے۔ انہوں نے اعتراف کیا کہ یہ نوٹ واقعی صحیح اور قیمتی ہیں۔

آپ ایک بین الاقوامی شخصیت تھے۔ یہ فیض شاہ ولی اللہ کا تھا۔ انقلابی ذہن، نیا سوچنے کا طریقہ۔ اسے وہی سمجھے گا جس نے مولانا سندھی کے افکار کی روشنی میں شاہ ولی اللہ کا مطالعہ کیا ہو

شاہ ولی اللہ فی الحقیقت اس حدیث نبویؐ کے مصداق تھے۔ جس میں ہر صدی بعد ایک مجدد کے آنے کی خبر دی ہے۔ انہوں نے مجدد ہونے کا دعویٰ نہیں کیا۔ لیکن ان کا کام مجددانہ تھا۔ ان میں سے سب سے اہم کام حضرت شاہ ولی اللہؒ نے اسلام کے نظام کو کھنگالا۔ حقائق معلوم کر کے اسے ترتیب دیا ہے۔

ہمارے یہاں متقدمین کی کتابوں میں اقتصادی بحث کو نظر انداز کر دیا گیا ہے۔ یا یہ کہ سماج کی طرح ہے۔ جبکہ حضرت شاہ صاحب نے ایک ماہرانہ بصیرت کے ساتھ اس کا حل پیش کیا

ہے۔ جو حجۃ البالغہ کے اندر موجود ہے۔

شاہ صاحب نے سائنس فلسفہ طبعیات کو دین کے ساتھ منطبق کیا ہے۔ نیکی بدی جزا سزا ایسے امور ہیں جن سے کوئی شخص انکار نہیں کر سکتا۔ انہوں نے اسرارِ شریعت یُوں بیان کئے ہیں کہ شریعت کو نکھار دیا ہے۔ ممکن ہے ان کی بعض باتیں کچھ لوگوں کی سمجھ میں نہ آئیں اور وہ معترض ہوں لیکن شاہ صاحبؒ نے ثابت کر دکھایا کہ قرآنِ حکیم ہی وہ مکمل دستور العمل ہے جو قابلِ عمل ہے اور اسے تسلیم کئے بغیر چارہ نہیں۔ دین کے بارے میں ان کا نقطۂ نظر یہ ہے کہ دین ایک ہی ہے مختلف ادیان نہیں ہیں۔ بلکہ ازل سے ایک ہی دین چلا آ رہا ہے۔ اور اسلام اسی دین کی آخری اور مکمل شکل ہے۔ دین کا سلسلہ ایک ہی ہے۔ جس طرح ایک سلطنت اور اُس کا آئین ہوتا ہے۔ جسے وزیر اعظم نافذ کرتا ہے۔ اسی طرح خدا کی کتاب آئین ہے جسے پیغمبر نافذ کرتا ہے۔ جس طرح آئین کے ساتھ وزیر اعظم کی اطاعت لازمی ہوتی ہے۔ جب پہلے وزیر اعظم کی جگہ دوسرا وزیر اعظم آتا ہے تو وہ آئین میں ترمیم کر سکتا ہے اور اس ترمیم کے مطابق ہی اس وزیر اعظم کی اطاعت فرض ہوتی ہے۔ اسی طرح پیغمبر دنیا میں آتے رہے اور اپنے اپنے دَور میں آئین میں بعض ترامیم کرتے رہے۔ اب حضور سرورِ کائناتؐ آخری پرائم منسٹر ہیں۔ اور خدا کے آئین کا قرآنِ حکیم آخری ایڈیشن ہے۔ لہٰذا دنیا کے لئے قرآنِ حکیم کے آئین سے وفاداری اور حضور پیغمبر اسلام کی وفاداری ضروری ہے۔

دین اور شریعت میں فرق ہے۔

دین تو ایک ہی ہے۔ شریعت میں تغیر و تبدل ہوتا آیا ہے۔ اور سابقہ شریعتوں کی تصدیق بھی ہوتی رہی ہے۔ جیسا کہ حضرت عیسیٰؑ نے کہا میں دو کاموں کے لئے آیا ہُوں سابقہ شریعتوں کی تصدیق اور ان میں ترمیم کے لئے۔ جب یہ سلسلہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچا تو شریعت اور دین دونوں مکمل ہو گئے۔ تورات اور انجیل کو منسوخ کہنے کے بجائے یہ طریقہ زیادہ قابل قبول ہے۔ اور شاہ صاحب نے یہی نظریہ پیش کیا ہے۔

چنانچہ شاہ صاحب نے جس اخلاص اور وقتِ نظر سے انقلابی فکر کو داخل کیا ہے وہ نہایت اہم اور جامع نیز زندگی کا مثبت پروگرام ہے۔ جس پر ہر زمانے میں عمل ہو سکتا ہے۔ اور جس گہرائی اور وقتِ نظر سے مولانا عبید اللہ سندھی نے شاہ صاحب کے افکار کی توضیح و تشریح کی ہے آج تک کوئی دوسرا شخص نہیں کر سکا۔

آج ہم میں نہ مولانا سندھیؒ موجود موجود ہیں نہ شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ موجود ہیں۔ البتہ حضرتؒ لاہوریؒ کے فرزندِ گرامی حضرت مولانا عبید اللہ انور صاحب نے اس فلسفۂ ولی اللٰہی اور افکار مولانا سندھی کو اپنے رفقاء سمیت قائم رکھا ہے جسے دیکھ کر وہ قلبی اور روحانی مسرت ہوتی ہے۔ میں تو انہی بزرگوں کا خادم ہوں۔ اور اس درگاہ کی جبہ سائی کو باعثِ عزت سمجھتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ حضرت مولانا عبید اللہ انور صاحب کی مساعی کو کامیابی سے ہمکنار کرے اور شاہ ولی اللہ اکیڈمی کو قائم و دائم رکھے۔ آمین

مولانا سعید احمد آبادی کے اس حقیقت افروز خطاب کے بعد یادگار اسلاف جانشین شیخ التفسیر حضرت مولانا عبید اللہ انور مدظلہ نے مختصر خطاب کرتے ہوئے فرمایا کہ مدرسہ قاسم العلوم کا افتتاح علامہ شبیر احمد عثمانیؒ نے فرمایا اور حضرت مولانا سید محمد انور شاہ کاشمیریؒ نے سندات پر دستخط فرمائے۔

میں ان سب بزرگوں کا کفش بردار ہوں۔ دار العلوم دیوبند میں مَیں نے جن بزرگوں کے سامنے زانوئے تلمذ طے کئے۔

۱۹۴۶ء میں مولانا فخر الدین سے بخاری پڑھی۔ غرض ایک ایک استاد بے مثال تھا۔ یہ سب حضرات شیخ الہند مولانا محمود الحسنؒ کے شاگرد تھے۔ اور ان کے آثار کے حامل تھے۔ مولانا حسین احمد مدنیؒ، مولانا سندھیؒ، مولانا محمد الیاسؒ، مولانا خلیل احمد سہارنپوریؒ غرض کہ کس کس کا نام لیا جائے۔ قرآن حدیث فقہ کی تعلیم دینے میں یہ سب حضرات اپنی نظیر آپ تھے۔



ہاں دیوبند میں ایک کمی ادبی اور تحریری کام کی تھی۔ جسے ندوۃ المصنفین نے پورا کر دکھایا۔ مولانا سعید احمد اکبر آبادی اور مفتی عتیق الرحمٰن نے "برہان" اور "معارف" کے ذریعہ اس کمی کو پورا کر دیا۔ سچ تو یہ ہے کہ اردو ادب کی تاریخ میں "برہان" اور "معارف" اپنی مثال آپ ہیں۔

مولانا معراج الحق صاحب صدر المدرسین دار العلوم دیوبند کا تعارف کراتے ہوئے حضرت مولانا عبید اللہ انور صاحب نے فرمایا کہ برصغیر میں جتنی دینی درسگاہیں اور مساجد ہیں بقول آغا شورش کاشمیری وہاں یا تو دار العلوم دیوبند کے فیض یافتہ اصحاب ہیں یا ان میں سے کسی کے شاگرد یا پھر ان کے مخالف ضرور ہوتے ہیں۔

؎ وہ دشمنی سے دیکھتے ہیں دیکھتے تو ہیں
میں شاد ہوں کہ ہوں تو کسی کی نگاہ میں

اس موقع پر سعید احمد اکبر آبادی نے فرمایا کہ:

مولانا عبید اللہ سندھی نہایت افسوس کے ساتھ کہا کرتے تھے کہ دنیا کے اقتصادی حالات کے پیشِ نظر ایک طرف تو کارل مارکس نے اپنی کتاب کیپیٹل Das Capital لکھی۔ کارل مارکس خوش نصیب تھا کہ اس کی کتاب کی اساس پر ایک حکومت قائم ہو گئی۔ دوسری طرف شاہ ولی اللہؒ تھے جنہوں نے کارل مارکس سے پہلے اس عالمی مسئلہ پر کتاب حجۃ اللہ البالغہ لکھی۔ لیکن افسوس انہیں ایسے لوگ نہ مل سکے جو اس فکر پر اسلامی حکومت کی بنیاد رکھتے۔ جس سے پوری انسانیت کو فائدہ پہنچتا۔ اور جو ساری دنیا کے لئے ایک مثالی سلطنت ہوتی۔ کیونکہ شاہ ولی اللہ کا فلسفہ کارل مارکس کی تھیوری سے کہیں زیادہ ہمہ گیر اور عالمگیر حیثیت کا حامل ہے۔

اب مولانا معراج الحق صدر المدرسین دار العلوم دیوبند نے نہایت جامع اور پر تاثیر خطاب کا آغاز محمد رسول اللہ والذین امنوا معہ ........ کی تلاوت سے کیا۔ مولانا نے فرمایا کہ گذشتہ چالیس برس سے درس و تدریس کی زندگی گزار رہا ہوں۔ اور مجھ سے جو بن پڑا میں نے طلباء کی خدمت کی۔ لیکن جب کبھی تقریر کی نوبت آئی۔ میں نے تقریر سے گریز کیا۔ اور یہ خیال بھی دامنگیر رہا کہ ایسے فاضل خطیب حضرات اور علمائے کرام کی موجودگی میں کسی قسم کی تقریر کرنا گستاخی ہے۔ اس احساس سے اب مجمع کے سامنے بولنے کی ہمت ہی نہیں رہی۔ بہر حال حکم کی تعمیل کے لئے کوشش کروں گا کہ دو چار جملے ایسے کہوں جو قابل فہم ہوں۔ جہاں تک دار العلوم دیوبند کی خدمت کا تعلق ہے۔ چالیس برس ہو چکے ہیں اور ۴۱ واں برس شروع ہے۔ اور اس دار العلوم سے میرا رُوحانی اور قلبی تعلق ہے۔ جب یہاں میری ملازمت کا سلسلہ شروع ہُوا تھا۔ میں نے دل میں سوچا تھا کہ اب کسی دوسری ملازمت کی کوشش نہیں کروں گا۔ اور زندگی کے آخری سانس تک اسی کی خدمت کروں گا۔ اللہ کا شکر ہے کہ چالیس برس اسی خدمت میں گذر گئے اور اللہ کرے کہ باقی عمر بھی یہیں گذرے۔

حضراتِ گرامی! میں نے قرآنِ حکیم کی جو آیت تلاوت کی ہے۔ اُس کا مفہوم ہے کہ محمد اللہ کے رسول ہیں اور جو لوگ اُن کے ساتھ ہیں وہ صحابۂ رسول ہیں۔ وہ کفر اور کُفر کے اثرات کو دفع کرنے کے لئے پوری قوت اور شدت سے کام کرتے ہیں اور آپس میں محبت شفقت رحم اور خدا ترسی کرتے ہیں۔" لہٰذا ہمیں بھی رسول اسوۂ رسول و صحابہ کی تقلید میں ایسا ہی کرنا چاہیئے۔

یہاں خاص نکتہ یہ ہے کہ ہم جب کلمۂ شہادت پڑھتے ہیں تو کہتے ہیں کہ اشھد ان لا الہ الا اللہ واشھد ان محمد عبدہٗ ورسولہ۔ یہ پڑھ کر ہم اس بات کا اقرار کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم پہلے اللہ کے بندے ہیں پھر رسول ہیں۔

حلقہ بگوشِ اسلام ہوتے وقت ہر شخص کو یہی کلمۂ شہادت پڑھنا ہوتا ہے۔ یعنی اُسے اس بات کی گواہی دینا پڑتی ہے کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے بندے ہیں۔ حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) سے پہلے جتنے پیغمبر گزرے اُن کے مختلف لقب تھے۔ مثلاً حضرت

